ہو" یہ امیدوار ہیں"۔ لیکن یہ تو بعد کو فرمایا ہے۔ پہلے اس سے بچّے کی بے قراری کی تصویر بوجہ پیاس کے یوں کھینچی ہے :۔

بچّے کی بیقراری

ماں نے بہت گلے سے لگایا نہ چپ ہوئے
گہوارے میں پھوپھی نے جھلایا نہ چپ ہوئے
بہنوں نے گودیوں میں کھلایا نہ چپ ہوئے
رو رو کے سارے گھر کو رلایا نہ چپ ہوئے

واں اشکبار تھے۔ تو یہاں بے قرار ہیں
پانی کے تم سبھوں سے یہ اُمّیدوار ہیں

دبیرؔ کا قلم رفتہ رفتہ اصل مدّعا کی طرف بڑھتا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ حضرتؑ کی زبان پر یہ الفاظ آ ہی گئے :۔

امامؑ کا فرمانا

گر میں بقولِ شمر و عمر ہوں گناہ گار
یہ تو نہیں کسی کے بھی آگے قصور وار
ششماہا۔ بے زباںؔ۔ نبی زادہ۔ شیر خوار
ہفتم سے سب کے ساتھ یہ پیاسا ہے بیقرار

سن ہے جو کم۔ تو پیاس کا صدمہ زیادہ ہے
مظلوم خود ہے۔ اور یہ مظلوم زادہ ہے

اس کی ماں کا دودھ بوجہ پیاس کے خشک ہو گیا ہے۔ اس کو کنایۃً یوں بیان کیا ہے۔ سے

ہفتم سے سب کے ساتھ یہ پیاسا ہے بیقرار۔ اور علی اصغرؑ کے سن اور ان کے بے خطا ہونے کو اس طرح بیان فرماتے ہیں :۔

علی اصغرؑ کا سن اور بے خطا ہونا

جز شیر اور کچھ نہیں ان کی غذا ابھی
نے گھٹنیوں چلے ہیں نہ مکتب ہوا ابھی
بابا کا نام بھی نہیں منہ سے لیا ابھی
یہ تو ہر ایک دین میں ہیں بے خطا ابھی

کیا کام ان سے بغض ہے تم کو اگر مرا
جانو خدا کا بندہ نہ سمجھو پسر مرا

معصوم کو بچّہ سمجھ کر اس پر رحم کھاؤ۔ یہ پیاسا معصوم بچّہ کون ہے :۔

یہ کون بے زباں ہے؟ تمہیں کچھ خیال ہے
دُرِّ نجف ہے۔ بانوئے بیکس کا لال ہے